







- الٰہی! میں عثمانؓ سے راضی ہوں، تو بھی اس سے راضی ہو جا۔
- عثمانؓ! خداوندِ تعالیٰ تمہارے اگلے پچھلے ظاہر اور چھپے اور روزِ قیامت تک ہونے والے تمام گناہوں کی مغفرت فرمائے۔
- عثمانؓ میری اُمت میں سب سے بڑھ کر شرمیلے اور باعزت آدمی ہیں۔
- عثمانؓ جنتی ہیں۔
- عثمانؓ شرمیلی طبیعت کے آدمی ہیں، ملائکہ بھی ان سے شرماتے ہیں۔
- عثمانؓ جنت میں میرے رفیق ہوں گے۔
- عثمانؓ! خداوند تعالیٰ تم پر رحم فرمائے۔ دُنیا سے تم مصیبت اٹھاؤ گے، لیکن دُنیا والوں کو تم سے کوئی مصیبت نہ ہو گی۔
- عثمانؓ! میرے بعد تم ابتلا کے دور سے گزرو گے، لیکن مقابلہ ہرگز نہ کرنا۔

# احادیث الرسولؐ

انتظار حسین اسعد قادری

## دُعا کا مقام اور اس کی عظمت

عَنِ النُّعْمَانِ بْنِ بَشِیْرٍ قَالَ قَالَ رَسُوْلُ اللّٰہِ صَلَّی اللّٰہُ عَلَیْہِ وَسَلَّمَ اَلدُّعَاءُ ھُوَ الْعِبَادَۃُ ثُمَّ قَرَأَ وَقَالَ رَبُّکُمُ ادْعُوْنِیْ اَسْتَجِبْ لَکُمْ اِنَّ الَّذِیْنَ یَسْتَکْبِرُوْنَ عَنْ عِبَادَتِیْ سَیَدْخُلُوْنَ جَھَنَّمَ دَاخِرِیْنَ۔

رواہ احمد والترمذی

ترجمہ: حضرت نعمان بن بشیرؓ سے روایت ہے کہ حضور صلی اللہ علیہ وسلم نے فرمایا دُعا عین عبادت ہے۔ اس کے بعد آپؐ نے سند کے طور پر یہ آیت پڑھی۔ وَقَالَ رَبُّکُمُ ادْعُوْنِیْ الخ (تمہارے رب کا فرمان ہے کہ مجھ سے دُعا کرو اور مانگو میں قبول کروں گا اور تم کو دوں گا۔ جو لوگ میری عبادت سے متکبرانہ روگردانی کریں گے ان کو ذلیل و خوار ہو کر جہنم میں جانا ہو گا)۔

تشریح: اصل حدیث صرف اتنی ہے کہ آپ نے فرمایا دعا عین عبادت ہے۔ غالباً حضورؐ کے اس ارشاد کا منشا یہ ہے کہ کوئی یہ خیال نہ کرے کہ بندے جس طرح اپنی ضرورتوں اور حاجتوں کے لیے دوسری محنتیں اور کوششیں کرتے ہیں اسی طرح کی ایک کوشش دُعا بھی ہے جو اگر قبول ہو گی تو بندہ کامیاب ہو گیا اور اس کو کوشش کا پھل مل گیا اور اگر قبول نہ ہوئی تو وہ کوشش بھی رائیگاں گئی بلکہ دُعا کی ایک مخصوص نوعیت ہے اور وہ یہ کہ وہ حصولِ مقصد کا وسیلہ ہونے کے علاوہ بذاتِ خود عبادت ہے اور عین عبادت ہے۔

عَنْ اَنَسٍ قَالَ قَالَ رَسُوْلُ اللّٰہِ صَلَّی اللّٰہُ عَلَیْہِ وَسَلَّمَ اَلدُّعَاءُ مُخُّ الْعِبَادَۃِ۔

تَرْجُمَہ: حضرت انسؓ سے روایت ہے کہ حضور صلی اللہ علیہ وسلم نے فرمایا دُعا عبادت کا مغز اور جوہر ہے۔

تشریح، عبادت کی حقیقت ہے اللہ کے حضور میں خضوع و تذلل اور اپنی بندگی و محتاجی کا مظاہرہ اور دُعا، کا جزو و کل اور اول و آخر اور ظاہر و باطن ہی ہے۔ اس لیے دُعا بلا شبہ عبادت کا مغز اور جوہر ہے۔

• حضرت ابوہریرہؓ سے روایت ہے کہ حضور صلی اللہ علیہ وسلم نے فرمایا اللہ کے یہاں کوئی چیز اور کوئی عمل دُعا سے زیادہ عزیز نہیں۔

• حضرت عبداللہ بن عمرؓ فرماتے ہیں کہ حضور صلی اللہ علیہ وسلم نے فرمایا تم میں سے جس کے لیے دُعا کا دروازہ کھل گیا اس کے لیے رحمت کے دروازے کھل گئے اور اللہ کو سوالوں اور دُعاؤں میں سب سے زیادہ محبوب یہ ہے کہ بندے اُس سے عافیت کی دُعا کریں یعنی کوئی دُعا اللہ تعالیٰ کو اس سے زیادہ محبوب نہیں۔ ایک مرتبہ رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم ایک ایسی قوم کے پاس سے گذرے جو (کسی مصیبت میں) گرفتار تھی تو (انکی حالت دیکھ کر) آپ صلی اللہ علیہ وسلم نے فرمایا کیا یہ لوگ اللہ تعالیٰ سے عافیت کی دُعا نہیں مانگا کرتے تھے۔

# نقطۂ نظر

بسم اللہ الرحمٰن الرحیم

ہفت روزہ خدام الدین لاہور

جلد ۳۱ شمارہ ۹

— بیاد —
جانشین شیخ التفسیرؒ امام الہدیٰ
حضرت مولانا عبیداللہ انور
نور اللہ مرقدہٗ

رئیس الادارہ
حضرت مولانا محمد اجمل قادری
مدظلہٗ

— مجلس ادارت —
عبدالرشید انصاری
ظہیر میر ایڈووکیٹ
انتظار حسین اسعد قادری

فی کاپی: ۲/- روپے

پاکستان میں بذریعہ ——— ڈاک
سالانہ ۵۲۔ شمارے ۸۰/- روپے
ششماہی ۲۶۔ شمارے ۴۵/- روپے

۲۷، ذوالحجہ ۱۴۰۵ھ

## کلیدی عہدے، قادیانی

### اور ——— وزیر خزانہ

وزیر خزانہ ڈاکٹر محبوب الحق نے قومی اسمبلی کے معزز ارکان کے استفسار پر مملکت خداداد پاکستان کے کلیدی عہدوں پر فائز قادیانی افسروں کی ایک فہرست قومی اسمبلی کے اجلاس میں پیش کی ہے۔ یہ فہرست اور وزیر موصوف کا اس موقعہ پر دیا گیا اخبارات میں شائع شدہ بیان خدام الدین کے دوسرے صفحات پر مِن وعن شائع کیا جا رہا ہے۔ وزیر خزانہ نے قادیانی افسروں کی جو لسٹ قومی اسمبلی کے ارکان کے سامنے پیش کی ہے وہ نامکمل اور ادھوری ہے جس کا انہوں نے اپنے بیان میں خود اعتراف کیا ہے کہ یہ صرف ان قادیانی حکام کے نام ہیں جنہوں نے خود کو قادیانی ظاہر کیا ہے۔ ہمارے خیال میں وزیر خزانہ نے ادھوری فہرست پیش کر کے قومی اسمبلی کے ارکان کے استحقاق کو مجروح کیا ہے کہ انہوں نے معزز ارکان کو صحیح صورتِ حال سے آگاہ کرنے کی ذمہ داری پوری نہیں کی — نیز انہوں نے اپنے بیان میں یہ کہہ کر قادیانیوں کی وکالت اور اُن سے اظہار مروّت کیا ہے کہ حکومت بلا تخصیص مذہب یا فرقہ ملازمتیں فراہم کرنے کی پابند ہے۔ انہوں نے کہا حکومت سرکاری ملازمتوں کے معاملہ میں کسی سے کسی نوعیت کا امتیاز نہیں کرے گی۔ اس معاملہ میں انہوں نے آئین کی شق کا حوالہ بھی دیا۔ وزیر خزانہ نے جان بوجھ کر اگر یہ بیان نہیں دیا تو ہم اللہ تعالےٰ سے اُن کی ہدایت کے لیے دُعا کرتے ہیں کہ سرکاری حساب کتاب کی مہارت کے ساتھ ساتھ آخرت کے حساب کتاب کا خوف بھی انہیں نصیب ہو جائے اور فرد مذکور اگر اس ہدایت کا مستحق نہیں ہے تو اللہ تعالےٰ پاکستان کو جلد از جلد اُن کے اقتدار کے مکروہ سائے سے نجات عطا فرمائے۔ یہ دُعا ہم اس لیے کر رہے ہیں کہ وزیر خزانہ کی جاری کردہ لسٹ میں انہوں نے اپنا نام شامل نہیں کیا اور اگر وہ یہ بیان قادیانی حکام

ناشر: میاں محمد اجمل قادری، اندرون شیرانوالہ گیٹ لاہور، مطبع شرکت پرنٹنگ پریس لاہور

کی فہرست میں اپنا نام شامل کر کے جاری کرتے تو ہم اُن کے لیے مذکورہ دُعا نہ کرتے۔ وزیرِ خزانہ کی خدمت میں صرف اتنا عرض کر دینے ہی پر ہم اکتفا کرتے ہیں کہ جس طرح برصغیر پر انگریز کا اقتدار ناجائز اور کھُلا ظلم تھا اسی طرح برطانوی سامراج کے پِٹھو اور قادیانی کذّاب کے متبع افسروں کی پاکستان پر حکمرانی اور حضور خاتم النبیّین صلّی اللہ علیہ وسلّم کی عظمت ختم نبوّت پر ایمان رکھنے والوں پر اُن کا تسلّط بھی ظلم ہے، نظریۂ پاکستان سے غدّاری ہے اور دُنیا بھر کے مسلمانوں کی غیرتِ ایمانی کے لیے کھُلا چیلنج ہے۔

(۲)

# آنجہانی ظفر اللہ

- حضور اکرم (صلی اللہ علیہ وسلم) کی ختمِ نبوّت کا دشمن
- ملک و ملّت کا غدّار
- برطانوی اِستعمار کا شاطر پِٹھو

گذشتہ دنوں پاکستان کا پہلا اور مرزائی وزیر خارجہ سر محمد ظفر اللہ مر گیا۔ ربوہ کے علاوہ لاہور میں بھی اس کی نمازِ جنازہ پڑھی گئی۔

ہمیں اعتراف ہے کہ قادیانیت نواز ان نام نہاد مسلمان لیڈروں اور حکّام کے ناموں کی فہرست تیار نہ کر سکے جو حنیف رامے کی طرح اپنے تئیں سیکولر اور سامراج دشمن ہونے کے مدعی ہیں مگر برطانوی سامراج کی ساختہ قادیانی نبوّت کاذبہ کی تحریک کو بُرا نہیں سمجھتے اور قادیانی بڑوں کو وہ باعظمت قرار دیتے ہیں مگر جن لوگوں نے سر ظفر اللہ کے انتقال پر صدمے کا اظہار کیا ہے۔ ان میں ایم آر ڈی کے لیڈروں کے علاوہ اسلام کے ٹھیکیدار و حکمران بھی شامل ہیں۔ صدر ضیاء الحق اور وزیر اعظم جونیجو بھی سوگواروں کی قطار میں ہیں۔ ایس۔ ایم ظفر کو صدمہ ہُوا ہے ایم۔ آر۔ ڈی اور پیپلز پارٹی کے لیڈر یحییٰ بختیار نے کوئٹہ سے اظہار تعزیت کیا ہے۔ غلام مصطفیٰ جتوئی جذبات غم سے نڈھال ہو کر اظہار تعزیت کے لئے ظفر اللہ خان کے داماد کے گھر جا پہنچے۔ لاہور جنگ نے ان لیڈروں اور قادیانیوں کو یہ خبر شائع کر کے خوش کیا کہ ظفر اللہ جب بھی ہوش میں آیا نماز کا وقت پوچھتا رہا۔ ایرانی شیعہ حکومت کی تعریفوں میں رطب اللسان لاہور کے قانون دان افضل حیدر نے ظفر اللہ کی خدمات گنوانے ہوئے قائد اعظم کو سیکولر قرار دینے کی کوشش کی۔ اس مضمون کو جنگ لاہور نے نمایاں جگہ دی۔

افضل حیدر نے لاہور ہائی کورٹ بار ایسوسی ایشن کے اجلاس میں جو ملک سعید حسن کی صدارت میں ہُوا مرزا غلام احمد قادیانی کے اس چہیتے کے لئے تعزیتی قرارداد منظور کروائی جس میں ظفر اللہ کے لئے دو مرتبہ "مرحوم" کا لفظ استعمال کیا گیا۔ بعض ممبران نے اس قرار داد سے اختلاف کیا لیکن



وزیر اعظم جونیجو کی صدارت میں منعقدہ وفاقی کابینہ کے اجلاس میں شریک وزراء نے متفقہ طور پر ظفر اللہ کی خدمات کو سراہا اسے مرحوم کہہ کر تعزیتی پیغام بھیجنے کا فیصلہ کیا —— تف! یہ لیڈر اور حکمران "ایں خانہ ہمہ محوِ خواب است"۔ حقیقت یہ ہے کہ آزادی کے بعد ظفر اللہ خان جیسے ملّت فروشوں کو غداری کے جرم میں کیفر کردار تک پہنچنا چاہیئے تھا مگر اسے اسلامی نظریاتی مملکت پاکستان کا وزیر خارجہ بنوا دیا گیا، یہ پاکستان کی تاریخ کا پہلا اور سب سے بڑا المیہ تھا۔ وہ سات سال تک اس منصب کو اسلام کے خلاف اور مرزائیوں کے مفادات کے لئے استعمال کرتا رہا۔ اسی ظفر اللہ نے اپنے عقیدے کے عناد کی بناء پر مسلم افغانستان کے تعلقات پاکستان سے سازگار ماحول میں استوار نہ ہونے دئیے۔ کیونکہ افغانستان میں مرزا غلام احمد قادیانی کے مبلّغوں کو سنگسار کر دیا گیا تھا۔ نتیجتہً افغانستان روز بروز بھارت اور روس کے قریب اور پاکستان سے دور ہوتا چلا گیا۔ بعد کے حکمران بھی اس معاندانہ پالیسی پر عمارت استوار کرتے رہے جس کی بنیاد رکھ کر ظفر اللہ نے افغانستان سے حق پرستی کا انتقام لینے کی کوشش کی تھی۔ بالآخر افغانستان روس کا تر نوالہ بن گیا اور ایک سپر طاقت کی مسلح افواج خطرہ بن کر پاکستان کی شمال مغربی سرحدوں تک آ پہنچیں۔

سر ظفر اللہ کو اپنے اقتدار اور برطانوی سامراج کی جانب سے قادیانیت کی تائید و سرپرستی پر بڑا غرور تھا مگر اس نے اپنی زندگی میں ختم نبوت کی تحریکوں کو کامیاب ہوتے، قادیانیت کو ذلیل و رسوا ہوتے، مرزائیوں کو غیر مسلم اقلیت قرار پاتے دیکھا اور وہ دن تو ظفر اللہ خان کے لئے بڑے صدمے کا تھا جب اس کی جماعت کا سربراہ مرزا طاہر پاکستان سے بھاگ جانے پر مجبور ہو گیا۔

ظفر اللہ خان حضور اکرم خاتم الانبیاء والمعصومین (صلی اللہ علیہ وسلم) کی عظمت و ختم نبوت کا دشمن تھا وہ اوّل و آخر قادیانی اور سامراجی پٹھو تھا۔ اس کے لئے اللہ تعالےٰ سے جوارِ رحمت میں جگہ دینے کی دعائیں مانگنے والے موقعہ پرستوں کو کل قیامت کے روز مالک یوم الدین کی عدالت میں مجرم کی حیثیت سے پیش ہونے کے لئے تیار رہنا چاہئے۔

(۳)

# محرم الحرام میں امن

## تحریکِ فقہ جعفریہ اور ایران کے عزائم کیا ہیں؟

چھ ستمبر کے اخباروں میں یہ افسوسناک خبر شائع ہوئی ہے کہ شہر "دائرہ دین پناہ" کے محلہ جعفریہ کے ایک مکان کی دیوار پر صحابہ کرام رضؓ کی شان میں نازیبا عبارت درج کر دی گئی جس سے شہر میں غم و غصہ کی لہر دوڑ گئی۔ مجلس تحفظ ناموسِ صحابہ رضؓ کے رہنماؤں کی اپیل پر شہر میں دو گھنٹے تک مکمل ہڑتال رہی۔ اسلامیانِ شہر نے صحابہ کرام رضؓ سے اپنی عقیدت و محبت اور دشمنانِ صحابہ رضؓ کی گستاخی کے خلاف نفرت

کے اظہار کے لیے مظاہرہ کیا اور اختتام پر شہر کے بڑے چوک میں دینی رہنماؤں نے خطاب کرتے ہوئے شر پسند عناصر کی پُرزور مذمّت کرتے ہوئے مطالبہ کیا کہ مجرموں کو فی الفور گرفتار کیا جائے اور قرار واقعی سزا دی جائے ـــــ ہم "دائرہ دین پناہ" کے محلہ جعفریہ میں صحابہ کرام رضؓ کی ردائے عظمت پر بغض وعناد کی گندگی کے چھینٹے پھینکنے کی دلیرانہ گستاخی پر شدید احتجاج کرتے ہیں اور سمجھتے ہیں کہ یہ گستاخی ایک بڑے فتنہ وسازش کا پیش خیمہ ہے، اس لیے ہماری حکومت اور علماء کرام کو نہایت سنجیدگی کے ساتھ حالات کا جائزہ لے کر قوم کی رہنمائی اور ملک کی سلامتی کا فریضہ ادا کرنا چاہیئے۔ یہ بات ذہن نشین رہنی چاہیئے کہ جب سے ایران میں شیعہ انقلاب برپا ہُوا ہے، پاکستان میں دشمنانِ صحابہؓ کے حوصلے بلند ہوگئے ہیں۔ اُن کی جارحانہ سرگرمیوں میں سو فی صد اضافہ ہُوا ہے اور انہیں تشدّد کی ہر کارروائی میں ایرانی حکومت اور پاکستان میں موجود ایرانی سفارت کاروں کا مکمل اور کھلم کھلا تعاون حاصل رہا ہے۔ پنجاب کے متعدّد شہروں اور کراچی میں کئی مرتبہ محرم الحرام یا دوسرے مواقع پر جب بھی شیعہ جلوسوں اور مظاہروں نے لُوٹ مار مچائی، خونریزی کی اور مال وجائیداد کو نذرِ آتش کرنے کی مجرمانہ کارروائیاں کی ہیں ایران اُن کی پشت پر رہا ہے۔ گودھرا کیمپ کے واقعہ کے بعد ایم۔ ایم۔ جناح روڈ پر کراچی میں جب دھرنا مارا گیا تو "ہم حسینی ہیں ہم خمینی ہیں" کے نعرے بلند کیے گئے۔ نشتر پارک کے قریب منعقدہ اجتماع کو ایرانی رہنما کی ہدایت پر ختم کیا گیا۔ سعودی عرب کے خلاف احتجاج کی تائید میں ایرانی سفارتی ادارے اخبارات کو اشتہارات جاری کرتے رہے۔ ۱۸ مارچ ۸۳ء کو کراچی کے امام باڑوں سے اسلحہ کے ڈھیر پکڑے گئے اور ابھی چھ جولائی کو کوئٹہ کے کوچہ وبازار میں پاکستانیوں کے خون سے ہاتھ رنگین کرنے والے سینکڑوں ایرانیوں کو بھی فقہ جعفریہ والوں کے ساتھ گرفتار کیا گیا جنہیں جانبدار افسروں اور حکام نے جرائم کی سزا دیے بغیر ایران کے سپرد کر دیا اور ایران نے ان ایرانیوں کی گرفتاری اور فتنہ انگیزی کرنے والے عناصر کی سرکوبی کرنے پر پاکستان سے احتجاج کیا جسے حکومت پاکستان نے یہ کہہ کر مسترد کر دیا کہ "ایران نے ہمارے داخلی معاملات میں مداخلت کی ہے۔" ہمارا خیال ہے کہ ایران کے ضدی اور مغرور حکام اپنی غلطی کو حسبِ سابق تسلیم نہیں کریں گے اور غیر ملکی ٹکڑوں پر پروان چڑھنے والی نام نہاد مذہبی تحریک "تحریک فقہ جعفریہ" کی پیٹھ ٹھونکتے رہیں گے۔ دائرہ دین پناہ کے محلہ جعفریہ میں اصحابِ نبیؐ کی شان میں کی جانے والی ناپاک جسارت کو ہم اسی پس منظر میں دیکھتے ہیں۔ ہمیں خدشہ ہے کہ "ملّی اتحاد" کے نعروں کی آڑ میں فقہ جعفریہ والے اور ان کے مربیان پاکستان میں فتنہ اٹھانے اور فساد انگیزی کے جرائم کا ارتکاب کریں گے۔ "مؤمن ایک سوراخ سے دو بار ڈسا نہیں جاتا" اور ہماری حکومت بار بار اسی سوراخ سے ڈسی جا رہی ہے۔ اس لیے علماء کرام کا فرض ہے کہ وہ قوم کی صحیح رہنمائی کر کے فتنہ انگیز قوتوں کے جال میں پھنسنے سے انہیں بچائیں اور حکومت کو چاہیئے کہ بُرے حادثات رونما ہونے کے بعد ٹربیونل قائم کرنے اور مجرموں کو کیفرِ کردار تک پہنچانے کے پُرتکلف بیانات دینے کے بجائے بُرائی کے سرچشمے کو ابتدا ہی سے بند کرنے کی کوشش کرے تاکہ دائرہ دین پناہ جیسے ایمان سوز اور اشتعال انگیز واقعات کا اعادہ نہ ہو اور حضور نبی کریم صلی اللہ علیہ وسلم کے صحابہؓ کی توہین کی نحوست اور اللہ تعالےٰ کی ناراضگی اور غضب پاکستان پر نازل [illegible]

انصاری






# امام مظلوم سیدنا عثمان رضؓ

اسلام اور مدینۃ الرسولؐ کی حرمت قائم رکھنے کیلئے

آخر دم تک عزیمت واستقلال کا پہاڑ بنے رہے

وہ مظلوم اعظم ہیں جنہیں ظالموں نے قتل کے بعد بھی معاف نہ کیا

کی شہادت کی خبر سن کر حضرت علی رضؓ نے فرمایا:

## "جاؤ اب ہمیشہ تمہارے لئے ہلاکت اور بربادی ہے"

جانشینِ امام الہدیٰ حضرت مولانا محمد اجمل قادری دامت برکاتہم

الحمد للہ وکفیٰ وسلامٌ علیٰ عبادہ الذین اصطفیٰ: اما بعد: فاعوذ باللہ من الشیطٰن الرجیم: بسم اللہ الرحمٰن الرحیم:۔

لَقَدْ رَضِیَ اللّٰہُ عَنِ الْمُؤْمِنِیْنَ اِذْ یُبَایِعُوْنَکَ تَحْتَ الشَّجَرَۃِ فَعَلِمَ مَا فِیْ قُلُوْبِھِمْ فَاَنْزَلَ السَّکِیْنَۃَ عَلَیْھِمْ وَاَثَابَھُمْ فَتْحًا قَرِیْبًا٥

ترجمہ: بے شک اللہ مسلمانوں سے راضی ہُوا جب وہ آپ سے درخت کے نیچے بیعت کر رہے تھے پھر اس نے جان لیا جو کچھ ان کے دلوں میں تھا۔ پس اس نے ان پر اطمینان نازل کیا اور انہیں جلد ہی فتح دی۔

حضرات محترم! اللہ تعالےٰ کا بے حد فضل واحسان ہے کہ اس نے اپنے عاجز بندوں کو حضور نبی کریم صلی اللہ علیہ وسلم کے طفیل دین اسلام کی نعمت عطا فرمائی۔ اور ایمان کی دولت سے کائنات میں سرفراز فرمایا۔ قرآن کریم کی جو آیت مبارکہ آپ کے سامنے پڑھی ہے اس میں ان صحابہ کرامؓ کے لئے اللہ تعالیٰ نے بخشش اور رضا کا اعلان فرمایا۔ جنہوں نے حضور اکرم صلی اللہ علیہ وسلم کے دستِ نبوّت پر ببول کے نیچے بیٹھ کر حدیبیہ میں اس بات پر بیعت کی تھی کہ وہ حضورؐ کے قاصد اور اسلام کے سفیر حضرت عثمان غنی رضؓ کا کفار مکہ سے انتقام لئے بغیر واپس نہیں جائیں گے۔ یہ واقعہ ذیقعدہ ۶ھ میں اس وقت ہُوا جب نبی کریم (صلی اللہ علیہ وسلم) عمرہ کے ارادہ سے اپنے چودہ سو صحابہ کرام رضؓ کے ہمراہ مکہ مکرمہ تشریف لے جا رہے تھے۔ راستے میں خبر ملی کہ کفارِ مکّہ مقابلہ کی تیاری کر رہے ہیں تو نبیؐ کریم (صلی اللہ علیہ وسلم) نے اپنے داماد اور عظیم المرتبت صحابی حضرت عثمان بن عفّان ذوالنورین رضؓ

کو اپنا اور اسلام کا سفیر بنا کر بھیجا کہ وہ اہل مکّہ سے اس بارے میں بات کریں کہ ہم جنگ اور لڑائی کے لئے نہیں صرف عمرہ کرنے کے لئے آ رہے ہیں لہٰذا ہمارے راستے میں رکاوٹ نہ ڈالو۔

حضرت عبداللہ بن عمرؓ کہتے ہیں۔ اہل مکہ کے نزدیک حضرت عثمانؓ سے زیادہ کوئی اور شخص معزز ہوتا تو حضور صلی اللہ علیہ وسلم حضرت عثمانؓ کی جگہ پھر اسے مذاکرات کے لئے بھیجتے۔ مکہ معظمہ میں قریشیوں نے حضرت عثمانؓ کو روک لیا اور واپس نہ آنے دیا۔ اور مسلمانوں میں کسی طرح یہ اطلاع مشہور ہو گئی کہ مکّہ والوں نے قاصد پیمبر سفیر اسلام حضرت عثمانؓ کو شہید کر دیا ہے۔ نبی رحمتؐ نے سنا تو فرمایا آؤ میرے ہاتھ پر بیعت کرو کہ عثمانؓ کے خون کا بدلہ اور انتقام لئے بغیر واپس نہیں جائیں گے۔ حضرت ابوبکرؓ، حضرت عمر فاروقؓ اور تمام صحابہؓ نے حضورؐ کے ہاتھ پر اپنا ہاتھ رکھ کر عہد کیا کہ وہ اپنی جانوں کا نذرانہ پیش کرنے سے دریغ نہیں کریں گے۔

اللہ تعالےٰ کو عہد و پیمان کا یہ منظر اتنا پسند آیا کہ اپنے حبیبؐ کے ہاتھ پر بیعت کرنے والوں کے لئے اپنی رضا و خوشنودی کا اعلان کر دیا۔ عثمانؓ جو اللہ اور رسولؐ کے کام کے لئے گئے ہوئے تھے یہاں موجود نہ تھے اور انہی کی وجہ سے یہ بیعت ہو رہی تھی۔ مگر اس بیعت میں وہ شریک نہ تھے۔ اس لئے سیدالانبیاءؐ نے اپنا دوسرا ہاتھ اٹھا کر فرمایا یہ عثمانؓ کا ہاتھ ہے۔ عثمانؓ کی طرف سے اپنے ہاتھ پر میں بیعت کرتا ہوں۔ یہ سعادت صرف حضرت عثمانؓ کو ملی کہ حضورؐ نے اپنے ہاتھ کو عثمانؓ کا ہاتھ قرار دیا اور حضرت عثمانؓ یہاں نہ ہوتے ہوئے بھی بیعت کی برکتوں اور رفعتوں کے مستحق قرار پائے۔ اس سے چار سال پہلے ۲ھ میں بھی حضرت عثمانؓ نبوّت کی بارگاہ سے اسی طرح نوازے جا چکے تھے۔ جب میدانِ بدر میں کفر اور اسلام کا پہلا معرکہ برپا ہوا اور نبی الاعظم پیغمبر اسلام کی قیادت میں تین سو تیرہ صحابہؓ نے تاریخ کا رخ بدل ڈالا۔

حضرت عثمانؓ کی اہلیہ حضور نبی مکرم صلی اللہ علیہ وسلم کی پیاری بیٹی جو ارشادِ نبویؐ کے مطابق حضرت ابراہیم اور لوط علیہما السلام کی ازواج کے بعد توحید پر ایمان رکھنے والی پہلی خاتون ہیں جنہوں اپنے شوہر کے ہمراہ اللہ کی راہ میں ہجرت کی بیمار تھیں۔ حضور صلی اللہ علیہ وسلم کی یہی وہ عالی مرتبت صاحبزادی ہیں جنہوں نے دو ہجرتیں کی ہیں۔ پہلے ہجرت حبشہ اور پھر ہجرت مدینہ۔ بنتِ رسولؐ حضرت رقیہ رضی اللہ تعالےٰ عنہا کو خسرہ نکل آیا تھا۔ وہ بیمار تھیں۔ حضور

**حضرت عثمانؓ عمل و سیرت میں حضورؐ کا نمونہ تھے اور حسن صورت میں**
**حضرت ابراہیم علیہ السلام سے حد درجہ مشابہت رکھتے تھے!**



نبی اکرم صلی اللہ علیہ وسلم نے ۱۲ رمضان المبارک کو میدانِ بدر کی جانب روانگی کے موقعہ پر حضرت عثمانؓ اور حضرت اسامہ بن زیدؓ کو ان کی تیمارداری کے لئے گھر پر رہنے کا حکم دیا۔ مگر جس روز اسامہ کے والد حضرت زید فتح کی خوشخبری لے کر مدینۃ الرسول واپس پہنچے تو اس وقت بنتِ رسولؐ زوجۂ عثمانؓ حضرت سیّدہ رقیہؓ کو دفن کیا جا رہا تھا۔ حضرت عبداللہ بن عمرؓ فرماتے ہیں کہ غزوۂ بدر میں حضرت عثمانؓ کا موجود نہ ہونا اس لئے تھا کہ ان کی اہلیہ حضور صلی اللہ علیہ وسلم کی صاحبزادی حضرت رقیہ ان کی زوجہ تھیں اور وہ بیمار تھیں۔ چنانچہ رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم نے عثمانؓ سے فرمایا تمہیں اس شخص کے برابر ثواب اور حصّہ ملے گا جو بدر میں شریک ہوگا۔ یہ اعزاز حضرت عثمانؓ ہی کو حاصل ہے کہ وہ میدانِ بدر میں نہیں آئے مگر ان کا شمار اصحاب بدر میں ہوتا ہے اور انہیں بدر کے مال کا حصّہ بھی دیا گیا۔

حضرت عثمانؓ کو رسولِ خدا (صلی اللہ علیہ وسلم) سے بے انتہا محبّت اور حضورؐ سے رشتہ داری پر انہیں بے حد ناز بھی تھا۔ اس لئے حضرت سیّدہ رقیہؓ کے انتقال سے حضرت عثمانؓ کو بہت گہرا صدمہ پہنچا ہر وقت پژمردہ و افسردہ رہتے۔ ایک دن انہیں غمزدہ دیکھ کر حضور نبی کریم (صلی اللہ علیہ وسلم) نے فرمایا۔ "اے عثمانؓ! تمہارا یہ کیا حال ہے۔ بہت رنجیدہ و اداس ہو"۔ عثمانؓ نے بارگاہِ نبوّت میں عرض کیا۔ "یا رسول اللہ! مجھ پر تو وہ مصیبت پڑی ہے جو کبھی کسی پر نہ پڑی ہوگی۔ حضور کی صاحبزادی کی وفات سے میرا گھر ہی صرف نہیں اجڑا میرے دل کی بستی بھی ویران ہو گئی ہے کیونکہ آپؐ سے قرابت کا جو رشتہ تھا وہ ختم ہو گیا اس سے بڑھ کر میرے لئے اور مصیبت کیا ہو گی؟

رحمتِ دو عالم صلی اللہ علیہ وسلم نے عثمانؓ کے دل میں ایمان اور محبت کا سمندر موجزن دیکھا تو ارشاد فرمایا۔ "میں اپنی بیٹی امّ کلثوم کو تمہارے نکاح میں دیتا ہوں اور اس کا مہر وہی ہوگا جو رقیہؓ کا تھا"۔

حضرت سیّدہ طاہرہ امّ کلثومؓ کے ساتھ نکاح سے ربیع الاوّل ۳ھ میں حضرت عثمانؓ کو وہ اعزاز نصیب ہوا جو اولادِ آدم میں کسی اور کا مقدّر نہ ہو سکا۔ ایک کے بعد دوسری پیغمبر زادی ان کے نکاح میں آئی۔ حضرت علیؓ کے فرمان کے

**رحمتِ دوعالم صلی اللہ علیہ وسلم نے حضرت عثمانؓ کے دل میں ایمان،**
**محبت اور درد کا سمندر موجزن دیکھا تو ارشاد فرمایا: میں اپنی بیٹی امّ کلثومؓ**
**کو تمہارے نکاح میں دیتا ہوں اور اس کا مہر وہی ہوگا جو رقیّہ کا تھا،**

مطابق حضرت عثمانؓ کو ملاء اعلیٰ میں ذوالنورین (دو نوروں والے) کے لقب سے یاد کیا گیا۔ حضرت عثمانؓ عمل و سیرت میں حضور صلی اللہ علیہ وسلم کا نمونہ تھے اور شکل و صورت کے حسن میں سیدنا ابراہیم علیہ السلام سے مشابہ تھے۔ اُمّ المؤمنین سیدہ طاہرہ حضرت عائشہ صدیقہ رضی اللہ تعالیٰ عنہا سے روایت ہے۔ رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم نے اپنی صاحبزادی کا حضرت عثمان سے نکاح کر کے اُن سے فرمایا تھا کہ تمہارے شوہر تمہارے دادا ابراہیم علیہ السلام اور تمہارے والد محمد (صلی اللہ علیہ وسلم) سے شکل و صورت میں بہت ہی مشابہت رکھتے ہیں۔

حضرات گرامی! یہ ہیں خلیفہ راشد امیرالمؤمنین امام مظلوم کامل الحیاء والایمان ناشر القرآن سیدنا عثمان غنی ذوالنورین رضی اللہ تعالیٰ عنہٗ جو آخر دم تک دینِ الٰہی اور شہرِ رسولؐ مدینہ منورہ کی حرمت و عظمت کے تحفظ کے لیے عزیمت استقلال کا پہاڑ بنے رہے۔ انہوں نے اپنی ذات کے لیے کسی مسلمان کے خون کا ایک قطرہ بھی نہ بہنے دیا۔ انہوں نے حضورؐ کے پڑوس اور مدینہ منورہ کو کسی قیمت پر بھی چھوڑنا قبول نہ کیا۔ یہ خونِ عثمانؓ کی مظلومیت و صداقت ہے کہ ۱۸ ذی الحجہ ۳۵ ہجری کو

جب حضرت ذوالنورین کو چالیس روز تک محصور اور بھوکا پیاسا رکھنے کے بعد شہید کر دیا گیا تو قیامت تک کے لیے فتنہ و انتشار کا دروازہ کھل گیا۔ دورانِ محاصرہ انہوں نے خبردار کیا تھا کہ:

"خدا کی قسم اگر تم نے مجھے
قتل کر دیا تو پھر قیامت
تک ایک ساتھ نماز نہ
پڑھو گے اور نہ سب مل
کر کفر کے خلاف جہاد کر
سکو گے۔"

باغیوں کا مطالبہ تھا کہ حضرت عثمانؓ خلافت سے دستبردار ہو جائیں، مگر خلافت تو عبادت ہے۔ عثمانؓ موت سے ڈر کر عبادت کیوں چھوڑ دیتے اور انہیں تو زبانِ نبوت نے حکم دیا تھا کہ خلافت کا پاک منصب ناپاک لوگوں کے مطالبہ پر چھوڑ نہ دینا۔ اُمّ المؤمنین حضرت عائشہؓ سے روایت ہے کہ رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم نے فرمایا:

اے عثمانؓ! عنقریب
اللہ تعالیٰ تجھے ایک قمیص
پہنائے گا۔ اگر لوگ اتارنے
کی کوشش کریں تو قطعاً نہ
اتارنا۔

مگر ان دنوں جب اہلِ مدینہ کی اکثریت حج کے لیے جا چکی تھی، شرپسندوں نے امیرالمؤمنین کو مسجد نبویؐ میں نماز پڑھنے سے روک دیا پھر ان کا گھر سے باہر آنا بند کر دیا گیا۔ انہیں پتھر مارے گئے۔ اُن کا سامان لُوٹ لیا گیا۔ اُن کے گھر کو آگ بھی لگائی گئی۔ اُن تک کھانا اور پانی پہنچانے پر پابندی لگا دی گئی۔ حضرت حسنؓ حضرت حسینؓ، حضرت عبداللہ بن زبیرؓ حضرت عبداللہ بن عمرؓ جیسے جواں سال اصحاب رسولؐ اور دیگر صحابہؓ کے جمِ غفیر نے سیدنا عثمان غنیؓ سے باغیوں کا صفایا کر دینے کی بار بار اجازت مانگی مگر آپؓ نے کسی کو تھپڑ مارنے کی بھی اجازت نہ دی اور فرمایا:

اقسم علیٰ من لی علیه
ان یکف یدهٗ وان
ینطلق الیٰ منزله

جس پر میرا کچھ بھی حق ہے
میں اللہ تعالیٰ کی قسم دے
کر کہتا ہوں کہ وہ اپنا ہاتھ
روکے رکھے اور اپنے
گھر کو چلا جائے۔

کہاں ہیں آج کے سیاست دان اور جمہوریت کے چیمپئن جو اپنے سیاسی مخالفین کو کرائے کے غنڈوں سے قتل کروا دیتے ہیں۔ دوسروں پر نقل و حرکت کی پابندیاں، زبان بندیاں اور نظر بندیاں جن کے "نظام جمہوری" کا طرۂ امتیاز ہے۔ وہ آئیں اور دیکھیں



کیا خلیفہ راشدؓ نے کسی ایک مخالف کو بھی پا بہ زنجیر کر کے تختۂ دار پر لٹکایا؟ یہ ہے اسلام اور خلافتِ راشدہ! کہ امیرالمؤمنین کو کسی انداز میں بھی مسلمانوں کی خونریزی اور خانہ جنگی منظور نہیں۔ تمام مصائب و مشکلات اور مظالم کو انہوں نے حیرت انگیز صبر و استقلال سے برداشت کیا اور مدینۃ الرسولؐ کی حرمت پر آخری دم تک آنچ نہ آنے دی۔ زندگی کی آخری رات حضرت عثمانؓ نے خواب میں دیکھا کہ سیدِ دو عالم حبیبِ کبریا صلی اللہ علیہ وسلم ارشاد فرما رہے ہیں:

یاعثمان افطر عندنا

اے عثمان روزہ ہمارے
ساتھ افطار کرو۔

اسی جمعۃ المبارک کے روز باغیوں نے گھر میں داخل ہو کر جب حضرت عثمانؓ کو شہید کیا تو عثمانؓ روزہ رکھے ہوئے قرآن کی تلاوت فرما رہے تھے۔ قرآنِ ناطق کا لہو قرآنِ ساکت کے اوراق پر گرا تو ارض و سما میں کہرام مچ گیا۔ حضرت علیؓ کو خبر پہنچی تو کلیجہ تھام کے رہ گئے۔ روایت ہے کہ شہادت امام مظلوم کے بعد حضرت علیؓ سب سے پہلے تشریف لائے۔ دیکھا تو حضرت عثمانؓ کی رُوح جسدِ خاکی سے پرواز کر چکی تھی۔ اِنَّا لِلّٰہِ وَاِنَّا اِلَیْہِ رَاجِعُوْنَ پڑھا اور اپنے بیٹوں حضرت حسنؓ و حسینؓ سے پوچھا جب تم لوگ دروازے پر موجود تھے تو پھر امیرالمؤمنین کو کیسے شہید کر دیا گیا۔ غصہ سے حضرت حسنؓ کو ایک تھپڑ مارا اور حضرت حسینؓ کو ایک گھونسا رسید کیا۔ محمد بن طلحہؓ اور عبداللہ بن زبیر کو بھی ناراض ہوئے۔ حضرت علیؓ نے مسجد نبویؐ میں پہلے جب حضرت عثمان رضی اللہ عنہٗ کی شہادت کی خبر سنی تو فرمایا:

جاؤ اب ہمیشہ کے لیے
ہلاکت اور بربادی ہے۔

حضرت عبداللہؓ بن سلامؓ نے فرمایا:

قتلِ عثمان سے فتنوں کا
جو دروازہ کھل گیا ہے
شاید وہ اب قیامت
تک بند نہ ہو سکے گا۔

کسی مظلوم کے جاں بحق ہونے کے بعد بڑے سے بڑا سنگدل ظالم بھی سلسلۂ ستم روک لیتا ہے، مگر دامادِ رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم پیکر صدق و حیاء حضرت عثمانؓ وہ مظلوم اعظم ہیں جن کی شہادت کے بعد بھی ظالموں نے انہیں معاف نہیں کیا۔ حقیقت یہ ہے کہ عظمتِ عثمانؓ کے دشمن آج بھی اُن کے خلاف سازشیں اور مظالم جاری رکھے ہوئے ہیں۔ رنجیت سنگھ کے بیٹے جنرل شیر سنگھ نے جب امیرِ قافلہ مجاہدین فی سبیل اللہ حضرت سید احمد شہیدؒ کی لاش دیکھی تو اس پر اپنی چادر ڈال دی اور کہا کہ سید صاحب نے حق کے لیے کسی لالچ کے بغیر جنگ کی ہے۔ ان کا مقصود کشور کشائی یا مالِ غنیمت نہ تھا، مگر عثمانؓ کی شہادت کے بعد باغیوں نے حضرت عثمانؓ کے جسمِ اطہر کی بے حرمتی کی۔ ان کے ناک کان کاٹ کر مسلہ کرنے کی کوشش کی گئی۔ رات کو جنازہ اٹھا تو مخالفین نے جنازے پر پتھر پھینکے۔ کیا حضرت عثمانؓ سے بڑھ کر بھی امت میں کوئی اور مظلوم ہو سکتا ہے؟ قطعاً نہیں۔

حضراتِ گرامی! آج لوگ حضور اکرم صلی اللہ تعالیٰ علیہ وآلہ وسلم سے محبت اور عشق کے دعوے کرتے نہیں تھکتے مگر کوئی حضرت عثمانؓ کی طرح ارشادِ پیغمبرؐ پر عمل کرتے ہوئے جان دے کر بھی تو دکھائے۔ محض دعوؤں اور نعرے بازی سے کچھ نہیں بنتا۔ اصل چیز محبت کے ساتھ ساتھ پیروی اور اتباع کا پر خلوص جذبہ ہے۔ دعا فرمائیں اللہ تعالیٰ ہم سب کو عمل کی توفیق عطا فرمائے۔ آمین ثم آمین۔



مرشد کامل — امام رشد و ہدایت — عالم حق آگاہ

# شیخ التفسیر حضرت مولانا احمد علی لاہوری قدس سرہ

## کی خدمت میں




تحریر — ابو طیبّ

امام الہدیٰ حضرت مولانا عبید اللہ انورؒ کے خلیفہ راشد اور دارالعلوم حقانیہ اکوڑہ خٹک کے استاذِ فقہ والحدیث والتفسیر حضرت مولانا عبدالحلیم صاحب دیروی سے انٹرویو جو حضرت مولانا عبدالقیوم صاحب حقانی رفیق موتمر المصنفین و استاذ دارالعلوم حقانیہ اکوڑہ خٹک نے ارسال فرمایا ہے جو بصد شکریہ ہدیۂ قارئین ہے

(انصاری)

س : حضرت الامام لاہوریؒ سے آپ کا تعلق کب اور کیسے بنا؟

ج : غالباً ۱۳۷۳ھ میں دارالعلوم حقانیہ کا سالانہ جلسۂ دستاربندی تھا جس میں بڑے اکابر علماء مدعو تھے حضرت الشیخ الامام لاہوریؒ بھی تشریف لاتے تھے۔ پہلی ہی ملاقات میں دل میں ان کی عظمت کا نقش بیٹھ گیا۔ اس سے قبل کئی مرتبہ استاذ العلماء شیخ الحدیث مولانا عبدالحق مدظلہ سے آپ کا تذکرہ سنا تھا۔ اس سے بھی بڑھ کر پایا۔ محض دیکھتے ہی اور ایک مجلس میں بیٹھتے ہی دل میں اشتیاق، محبت اور وارفتگی کی کیفیت طاری ہوئی۔ اور بڑھتی گئی۔ بس یہیں سے میرے تعلق کی ابتدا ہوئی۔

س : پھر مرحلہ وار آپ کا تعلق بڑھتا گیا ہوگا اس سلسلہ میں بھی ........

ج : جی ہاں! حضرت الامام الشیخ لاہوریؒ سے قلبی ارادت اور وارفتگی بڑھتی گئی تو زبان پر احباب و مخلصین اور اپنے محبّین بالخصوص والدین سے بھی اس کا تذکرہ ہو جایا کرتا تھا احقر کے والد صاحب حضرت مولانا قاضی محمد یوسف مرحوم زندہ تھے گاہے گاہے دارالعلوم حقانیہ تشریف لایا کرتے تھے۔ حضرت لاہوریؒ سے جب انہیں میری عقیدت کا علم ہوا تو بے حد خوش ہوئے اور بارہا اس پر مسرّت کا اظہار فرمایا۔

س : تو حضرتؒ کے پاس لاہور کب اور کس طرح ہوا اور دورۂ تفسیر میں شرکت کب ہوئی؟

ج : والد صاحب پر میں نے طالب علمی کے زمانہ میں یہ ظاہر کر دیا تھا کہ فراغت کے بعد میں حضرت الشیخ الامام لاہوریؒ کی خدمت میں دورۂ تفسیر میں شرکت کی غرض سے حاضر ہوں گا۔ جب دارالعلوم حقانیہ سے دورۂ حدیث سے فراغت کے بعد گھر واپسی ہوئی تو مجھے گھریلو حالات، حضرت والد ماجدؒ کی تنگدستی اور فقر و غربت کے احساس کے پیش نظر جرأت نہ ہو سکی کہ میں لاہور جانے کا کرایہ طلب کروں یا گھریلو ضروریات اور معاشی حاجات میں ہاتھ بٹانے سے پیچھے رہوں۔ ایک روز جب ہم کھانے پر اکٹھے بیٹھے تھے حضرت والد صاحب مرحوم نے از خود فرمایا۔ عبدالحلیم! تیرا جو یہ ارادہ تھا کہ دورہ تفسیر شیخ التفسیر حضرت الامام لاہوریؒ کے ہاں جا کر پڑھیں گے تو اس بارے میں تم نے کیا فیصلہ کر رکھا ہے کب جانا ہوگا؟

میں نے تنگدستی اور گھریلو معاشی حالات کا ذکر کرتے ہوئے عرض کیا کہ ایسے عالم میں کیسے کرایہ کا مطالبہ کر سکتا ہوں یا معاشی بوجھ اٹھانے میں آپ کی مدد کرنے کے بجائے آپ کو کیسے یکہ و تنہا چھوڑ کر دور دراز کا سفر کر سکتا ہوں۔

ابا جان نے بے حد شفقت فرمائی اور فرمایا:۔

”بیٹے! اپنا ارادہ پورا کرو۔ حضرت لاہوریؒ کی خدمت میں ضرور حاضری دو، میں حسبِ توفیق مدد کروں گا اور تمہاری کامیابی کی دعائیں بھی“

میری تو یہاں میں جان آئی ایسا محسوس ہوا جیسے غیب سے نئی زندگی عطا کی گئی ہو۔ اس روز مجھے جس قدر خوشیاں اور مسرّتیں حاصل ہوئیں پوری زندگی میں اس کی نظیر نہیں۔

غالباً ۲۵ روپے عنایت فرمائے۔ میں وہی رقم لے کر اکوڑہ خٹک آیا کچھ رقم قرضہ میں دے دی باقی جو بچی وہ رقم لاہور تک کافی نہ ہو سکتی تھی۔ مگر حضرت شیخ دامت برکاتہم نے مجھے رخصت فرماتے ہوئے ہاتھ میں کچھ رقم تھما دی تو میں لاہور تک پہنچ گیا۔ روٹی تو شیخ الحدیث مدظلہ نے گھر پکوا کر میرے پلّے بندھوا دی تھی، اب جو لاہور پہنچا تو وہاں اپنے رفقاء کا مشترکہ پروگرام تھا چائے وغیرہ کا ساتھیوں نے مجھے بھی مشترکہ طعام اور چائے میں برابر کا حصہ لینے کی دعوت دی۔ مگر چونکہ مجھے اپنی غربت معلوم تھی کہ میرے پاس تو کچھ بھی نہ تھا اس لئے رفقاء پر اصل حالت آشکارا کئے بغیر میں نے چائے نہ پینے کا فیصلہ کر لیا تھا۔ مالی مشکلات کی وجہ سے ساتھیوں کے ساتھ کسی بھی ایسی تقریب اور پروگرام میں شریک نہ ہو سکا جس میں کچھ بھی رقم لگتی تھی۔ یہی وجہ تھی کہ رفقاء مجھے بخیل کہتے اور اپنی نجی محفل میں مجھ پر ہنستے تھے۔ میں نے بھی تہیہ کر رکھا تھا کہ اپنی حالت کسی پر ظاہر کئے بغیر حضرت الشیخ الامام لاہوریؒ کی صحبت میں رہنا ہی ہے جس طرح بھی بن پڑے دورۂ تفسیر مکمل کرنا ہے اور پھر ان ہی کے مشورہ سے مستقبل کا قدم اٹھانا ہے۔

رمضان المبارک کا مہینہ تھا ہم شیرانوالہ مسجد میں ظہر کی نماز پڑھ رہے تھے کہ حضرت الشیخؒ کے ایک مرید و معتقد جناب ملک عبدالرؤف صاحب نے میرے ساتھ بیٹھے ایک پٹھان نمازی کے ذریعہ مجھے نئے کپڑوں کی پیش کش کی اور یہ کہا کہ اگر میں قبول کر لوں تو خرید کر میرے حوالے کر دیں گے۔ میں نے اسے اللہ تعالیٰ کی طرف سے غیبی عطیہ سمجھا۔ چنانچہ ملک صاحب موصوف

کپڑے لئے، درزی کو میرے پاس لا کر پیمائش لی اور سلوائے اور کچھ روز بعد میرے حوالے کر دئے۔

بس اللہ پاک نے میرے علم کی راہ آسان کر دی اور تحصیل علم میں دلجمعی پیدا ہوئی — میں سمجھتا ہوں جو کچھ بھی ہوا اور آگے ہوتا رہا یہ سب حضرت الشیخ الامام لاہوریؒ کے برکات تھے، ان ہی کی برکت اور توجہ و عنایت سے اللہ پاک نے مجھ پر مزید فتوحات اور غیبی عنایات کے دروازے کھول دئے اور اطمینانِ خاطر میں اضافہ ہوتا رہا — وہی ملک صاحب مجھے چائے سے کبھی شربت اور مٹھائی سے تواضع فرماتے موصوف کا فوج میں کپتان تھا جب اتوار کو تشریف لاتے تو مجھے ڈھونڈتے اور دس روپے ہاتھ میں تھما دیتے اور ان کے اس تعاون سے الحمد للہ ہفتہ بھر میری گذر اوقات خوب ہوتی۔

س: کیا ان ایام میں حضرت لاہوریؒ نے بھی کوئی مالی امداد کی۔

ج: جی ہاں، میں دورۂ تفسیر کے درس میں تشہد کی شکل میں دائیں جانب بیٹھا کرتا تھا۔ ایک روز حضرت شیخ لاہوریؒ نے میری طرف نظر اٹھا کر دیکھا اور ارشاد فرمایا۔

"مولوی عبدالحلیم! تم عصر کی نماز کے بعد ضرور مجھ سے ملو"

حضرت کا یہ فرمانا تھا کہ میرے پاؤں تلے سے زمین نکل گئی۔ پسینہ پسینہ تھا، ہیبت اور خوف طاری تھا کہ حضرت مجھے کیوں اپنے سے ملنے کا حکم دے رہے ہیں۔ خدا خدا کر کے عصر کا وقت آیا، نماز پڑھی تو ہانپتے کانپتے حضرتؒ کی مجلس میں جا پہنچا۔ اس ملاقات سے قبل عام طور پر حضرت لاہوریؒ کا رعب طاری رہتا اور اب کے بلاوے نے خوف طاری کر دیا تھا کہ ملاقات میں یا تو کسی غلطی کا نوٹس لیں گے یا خدا نہ کرے کہ کہیں ہمارے سیئات آپ پر منکشف ہو جائیں۔ تو جب میں ملا تو فرمایا، میرے ساتھ کمرے میں چلو، میں دبے پاؤں بڑی احتیاط سے حضرتؒ کے ہمراہ ان کے دائیں جانب چلتا رہا۔ کمرے کے اندر تشریف لے گئے میں رک گیا تو فرمایا۔ اندر آجاؤ ایک طرف بیٹھنے کا حکم دیا۔ اور خود الماری کھولی اور اچھی خاصی رقم اٹھا کر میرے ہاتھوں میں تھما دی اور فرمایا۔

"یہ تمہارا ہدیہ ہے اس پر گذر اوقات کرو۔"

اب تو ساری وحشتیں ختم ہو چکی تھیں شفقت بھری نگاہوں اور شیریں گفتگو نے دل موہ لیا تھا اور میں سمجھتا ہوں کہ یہ حضرتؒ کا کشف تھا کہ میرے ساتھ خصوصی معاملۂ معاونت فرمایا ورنہ اس سے قبل میرا حضرت مدظلہ سے کوئی تعلق نہ تھا۔

س۔ آپ کا بیعت کا تعلق کیسے قائم ہوا؟

ج: یوں تو اول روز ہی سے میرا دل عشق و محبت اور وارفتگی اور عقیدت و اطاعت کے جذبات کی آماجگاہ بن چکا تھا۔ حضرت پر دل کی نظریں جمی رہتی تھیں۔ پہروں دیکھ دیکھ کر جی نہیں بھرتا تھا۔ بارہا یہ خیال آیا کہ حضرت سے بیعت کر لوں مگر عرض کرنے کی جرأت نہ کر سکا۔

غالباً رمضان المبارک کی ستائیسویں تاریخ تھی خوش نصیبوں کو لیلۃ القدر کا وصال نصیب ہوا ہوگا میں نے بھی اس مبارک روز کو غنیمت جانا توفیق ایزدی نے یاوری کی، تو حضرت الامام لاہوریؒ کی خدمت میں درخواست پیش کر دی حضرت خوش ہوئے اور بے حد مسرت کا اظہار فرمایا چہرے اور نگاہوں پر خوشی کے آثار ہویدا ہوئے حضرت کی شفقت میں ڈوبی ہوئی نگاہیں اور حد درجہ شیریں گفتگو کا نقشہ اب بھی ذہن پر ایسا رقم ہے جیسے کل کی بات ہو اور ایسی باتیں کب بھولنے کی ہیں۔

بہر حال مجھے بیعت فرمایا اور ارشاد فرمایا، گاہے گاہے موقعہ ملے تو ہماری مجلس میں بیٹھا کرو۔ میں نے اس موقعہ کو غنیمت سمجھا اور پھر حضرتؒ کی دعوت نے کھینچ لیا۔ بس پھر کیا تھا۔ حضرتؒ کی مجلس میں بیٹھنے کی دھن سوار تھی۔ صبح اٹھتا تو حضرت کی مجلس میں حاضری کے وقت انتظار و اشتیاق کی گھڑیاں گنتا —!

س: حضرت الامام الشیخ لاہوریؒ نے آپ کو سب سے پہلا سبق کون سا پڑھایا؟

ج: تصوف و سلوک اور بیعت و ارشاد کا مقصد سالک کو دین کے راستے پر چلانا مقصود ہوتا ہے۔ جب ضرورت محسوس ہوتی ہے تو شیخ وظائف و اذکار کی تلقین فرماتے ہیں۔ میں نے بھی بیعت سے متصلاً اس تمنا کا اظہار کر دیا تھا کہ مجھے بھی ذکر و اذکار اور سلوک کے منازل طے کرنے کے لئے وظائف دئے جائیں۔

مگر حضرت الشیخ الامام لاہوریؒ نے فرمایا کہ نہیں ہرگز نہیں آپ علوم قرآن اور دورۂ تفسیر کے طالب علم ہیں آپ کا وظیفہ، مراقبہ، باطنی لطائف کرنے ذریعہ اپنا مطالعۂ سبق اور مسائل کی تحقیق و تنقیح ہے۔ یہ کام ذکر و اذکار اور مراقبہ وغیرہ سے افضل ہے۔

یہ تو تھی حضرتؒ کی دور اندیشی! اور مجھے بھی احساس ہوا کہ میں واقعۃً طالب علم ہوں ورنہ دارالعلوم حقانیہ سے تو تحصیل علم کی سند الفراغ بھی حاصل ہو چکی تھی۔ اپنا پندار یہ تھا کہ اب ہم تحصیل علم کے مرحلے گذر چکے ہیں مگر حضرتؒ کی توجہ دلانے سے پھر وہی طالب علمانہ احساس ابھرا اور بے اختیار حضرتؒ کی دور اندیشی کی داد دینی پڑی۔

اس واقعہ سے مجھے ایک سبق یہ بھی حاصل ہوا کہ کہ علماء ربانی اور اہل اللہ اور مشائخ طریقت کے نزدیک تحصیل علم بیعت و ارشاد پر مقدم ہے۔ (جاری ہے)

## جانکاہ صدمہ

جامع مسجد مرکزی علی پور چھٹہ ضلع گوجرانوالہ کے خطیب مولانا محمد اقبال نعمانی کے بڑے صاحبزادے محمد طیب ۱۱ کو اچانک گھر کے جنگلہ سے گر کر انتقال کر گئے

اِنّا للہ و اِنّا الیہ راجعون۔

مرحوم بی۔ ایس۔ سی کے سال آخر کے طالب علم تھے نہایت محنتی، لائق اور ذہین تھے۔ ایف ایس سی میں وظیفہ حاصل کیا۔ پابند صوم و صلوٰۃ اور متبع شریعت ہونے کے علاوہ خاموش طبع اور کم گو طبیعت کے مالک تھے — والدین اور اساتذہ کی مرحوم سے بہت سی توقعات وابستہ تھیں۔ اللہ تعالیٰ مرحوم کو کروٹ کروٹ جنت الفردوس نصیب فرمائے اور مولانا نعمانی صاحب اور اہل خانہ کو اس عظیم صدمہ کو برداشت کرنے کی توفیق دے۔

(ادارہ)



